# فہرست ذخیرہ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری

(مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری)

(جلد دوم)


مرتبہ

سید جمیل احمد رضوی



پنجاب یونیورسٹی لاہور

۱۹۹۷ء

| | |
|---|---|
| عنوان کتاب: | فہرست ذخیرہ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری لاہور |
| مرتب | سید جمیل احمد رضوی |
| ناشر: | پنجاب یونیورسٹی لاہور |
| مطبع: | ظفر سنز پرنٹرز ۵۵ بی شمع پلازہ لاہور |
| تعداد اشاعت: | ۴۰۰ |
| صفحات | ۳۲۰ |
| قیمت: | ۱۵۰ روپے |


پاکستان کی گولڈن جوبلی (۱۹۴۷ء - ۱۹۹۷ء)
کی تقریبات کے موقع پر شائع کی گئی۔

# انتساب

بانیٔ پاکستان حضرت قائداعظم محمد علی جناحؒ کے نام جن کی
پر خلوص قیادت سے پاکستان دنیا کے نقشے پر ظاہر ہوا۔
ان شہداء کے نام بھی جنہوں نے قیام پاکستان اور استحکام پاکستان
کے لیے اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کیا۔

# فہرست مندرجات

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تعارف

پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں "ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" محفوظ ہے۔ حکیم صاحب نے اپنا ذخیرۂ کتب ۲۴۔ دسمبر ۱۹۸۹ء کو لائبریری کو بطور عطیہ عنایت کر دیا تھا۔ وہ مسلسل کتابیں بھجواتے رہتے ہیں جو اس میں شامل کر دی جاتی ہیں۔ اب تک اس میں کل کتب کی تعداد ۹۲۹۲ ہو گئی ہے (بشمول جلدیں و نسخے)۔ اس فہرست کی جلد اول گذشتہ سال (۱۹۹۶ء) میں مغربی پاکستان اردو اکیڈمی، لاہور نے شائع کی جو ۹۰۴ صفحات پر مشتمل ہے اور اس میں ۵۵۱۷ کے قریب کتابیں شامل ہیں۔ یہ اس کی دوسری جلد ہے جو ۱۹۹۳ء میں مکمل ہو گئی تھی۔ اس میں قریباً ۱۴۴۱ کتب کا اندراج کیا گیا ہے۔ اس کی تیسری جلد اس وقت زیر ترتیب ہے۔ جامعہ پنجاب کی لائبریری کمیٹی کے اجلاس منعقدہ ۲۹۔ ستمبر ۱۹۹۶ء کے ایک فیصلے کے مطابق فہرست کی دوسری جلد کو پنجاب یونیورسٹی پاکستان کی گولڈن جوبلی کی تقریبات کے موقع پر شائع کر رہی ہے۔

جب اس فہرست کی جلد اول شائع ہوئی، تو ارباب علم و فضل نے اس کی بہت پذیرائی کی۔ انہوں نے فہرست وصول ہونے پر محترم حکیم محمد موسیٰ امرتسری کو خطوط لکھے جن میں اس کو قدر و استحسان کی نظر سے دیکھا گیا۔ بعض مشاہیر کے مکاتیب راقم السطور کے نام بھی وصول ہوئے جن میں اس فہرست کی افادیت کا اعتراف کیا گیا تھا۔ ذیل میں چند خطوط یا ان میں سے اقتباسات درج کیے جاتے ہیں، جن - اس کتاب کی قدر و قیمت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

ڈاکٹر جمیل جالبی صاحب نے راقم السطور کے نام اپنے ایک مکتوب میں

تحریر کیا:

محب گرامی۔ السلام علیکم

آپ کا گرامی نامہ ملا اور ساتھ ہی "فہرست ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" کا ایک نسخہ بھی۔ دونوں کے لیے تہہ دل سے شکر گزار ہوں۔ آپ نے اس فہرست کتب کو نہایت سلیقے سے مرتب کیا اور اس طرح مرتب کیا ہے کہ اہل تحقیق، طلبہ و اساتذہ اس سے آسانی کے ساتھ استفادہ کر سکتے ہیں۔ "اشاریہ عنوانات" نے اس مسئلے کو مزید آسان بنا دیا ہے۔ اس ذخیرے سے پنجاب یونیورسٹی یقیناً ثروت مند ہوئی ہے اور اس ثروت مندی کا سہرا آپ کے سر جاتا ہے۔ اللہ آپ کو صحت مند و سلامت اور کامیاب و کامران کرے۔ آمین۔

آپ جیسے لوگ اب لائبریری سائنس کے پیشے میں خال خال نظر آتے ہیں۔ اس وقت صورت حال یہ ہے کہ لائبریرین کو بھی عام طور پر علم و ادب کے (ساتھ) وہ دلچسپی نہیں ہے جو ہونی چاہیے اور جس کے بغیر کوئی بھی لائبریری کامیابی سے کام نہیں کر سکتی۔

آپ کا یہ کام "فہرست ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" دوسروں کے لیے راہنمائی کا کام کرے گی۔ اس فہرست کی ترتیب و اشاعت پر میری طرف سے دلی مبارک باد قبول کیجئے۔(۱)

محترم متین کاشمیری نے میرے نام ایک مفصل مکتوب ارسال کیا جس میں اس فہرست پر تبصرہ کرتے ہوئے اس کی افادیت پر روشنی ڈالی۔ اس کے علاوہ حکیم صاحب کی کتاب کے ساتھ بے پناہ محبت کا ذکر بھی کیا۔ انہوں نے جس انہماک و

اشتیاق کے ساتھ کتابوں کو جمع کیا' اور محفوظ رکھا۔ اس کو بھی زیر بحث لائے ہیں۔
زیر حوالہ مکتوب کی اہمیت کے پیش نظر اس کو ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔

مکرمی و محترمی جناب سید جمیل احمد رضوی صاحب!

السلام علیکم۔ مزاج بخیر۔

آپ کی مرتب کردہ کتاب مستطاب: "فہرست ذخیرہ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری' صفحات ۳۰۴ سن اشاعت ۱۹۹۹ء 'ناشر مغربی پاکستان اردو اکیڈمی' لاہور کے طبع ہونے پر راقم کی جانب سے بہت سی مبارک باد قبول فرمائیں۔

جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے کہ حضرت حکیم صاحب نے اپنا کتب خانہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری کو وقف کرنے سے کچھ عرصہ قبل اپنے چند مخصوص خدام کو فرمایا جن میں یہ احقر بھی شامل تھا کہ "اگر تم میرے ذخیرۂ کتب کی فہرست مرتب کر دو' تو علامہ بن جاؤ گے۔" شومئی قسمت کہ بندہ اسی دوران کوٹ ادو منتقل ہونے کی وجہ سے اس سعادت سے محروم رہا' لیکن کیا خبر تھی کہ یہ عظیم سعادت آپ کے حصہ میں آئے گی اور آپ ہی کی سعی جمیلہ اور حضرت حکیم صاحب کے دست راست صاحبزادہ میاں زبیر احمد قادری ضیائی صاحب کے تعاون خاص سے کتابی صورت میں منصہ شہود پر جلوہ گر ہوئی۔

آپ کا یہ قابل صد تحسین کارنامہ علم و ادب کی دنیا میں ایک لازوال و بے مثال اضافہ ہے جو مختلف علوم و فنون سے شغف رکھنے والے شائقین کے لیے ایک نادر نمونہ بھی ہے جس کی وساطت سے کئی دیگر نایاب کتب کے بارے میں مفید معلومات

> فراہم ہوئی ہیں۔ عقل دنگ رہ جاتی ہے کہ حضرت حکیم صاحب جیسے مرد قلندر، علم دوست، کتاب شناس شخصیت نے اپنی بیشتر بیش قیمت کتب چوری ہونے کے باوجود لاکھوں مالیت کے اس عجائب و غرائب ذخیرۂ کتب کو کس طرح دگرگوں حالات کے باوجود جمع کر کے محفوظ رکھا۔ بالآخر اس سرمایہ حیات کو بلامعاوضہ بطور عطیہ دینے کے لیے پنجاب یونیورسٹی لائبریری کا اعلیٰ و منفرد انتخاب کیا جس کا شمار پاکستان کی سب سے بڑی لائبریری میں ہوتا ہے اور ایثار و قربانی کی عظیم مثال قائم کر دی تاکہ ذی علم حضرات مستفید و مستفیض ہوں۔ اس فہرست کا حصہ اول چھپنے سے متلاشیان کتب نادرہ کی علمی تشنگی مزید بڑھ گئی اور جلد دوئم کا بڑی شدت و بے چینی سے انتظار ہے۔ خدا کرے دوسری جلد بھی حضرت حکیم صاحب کے احباب خاص اور پنجاب یونیورسٹی کے کرم فرما اساتذہ کی کوششوں اور علمی لگن سے جلد از جلد طبع ہو کر منظرعام پر آ جائے اور اہل علم کے لیے منفعت کا باعث بنے۔(۲)

جب فہرست کی جلد اول شائع ہوئی تو حکیم صاحب نے اس کے نسخے اپنے احباب کو "تحفتہ" بھجوائے۔ کتاب وصول ہونے پر انہوں نے آپ کے نام خطوط لکھے جن میں کتاب کی اہمیت اور افادیت کا ذکر کیا گیا ہے۔ ان خطوط میں سے اقتباسات ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

محترم پروفیسر افتخار احمد چشتی نے فیصل آباد سے حکیم صاحب کے نام مکتوب میں لکھا:

> السلام علیکم ورحمتہ اللہ و برکاتہ۔ گرامی نامہ ملا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو سلامت با کرامت رکھے۔ رضوی صاحب بھی اکثر آپ کا

تذکرہ کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو خوش رکھے۔

کتاب فہرست مل گئی۔ آپ کا اور رضوی صاحب کا یہ بہت بڑا علمی کارنامہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اجر عظیم عطا فرمائے۔(۳)

جناب رضا حسین اظہر چشتی نے ڈیرہ نواب صاحب بہاولپور سے حکیم صاحب کے نام ایک مکتوب میں تحریر کیا:

السلام علیکم و رحمتہ اللہ و برکاتہ!

امید ہے مزاج گرامی بخیر ہوں گے۔

ارسال کردہ کتاب "فہرست ذخیرہ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری مخزونہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری لاہور" موصول ہوئی۔ کتاب دیکھ کر جی خوش ہو گیا۔ جناب سید جمیل احمد رضوی صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے اہل علم کی تشنگی مٹانے کے لیے چشمہ فیضان پرلا کھڑا کیا۔ سب سے زیادہ آپ مبارک باد کے مستحق ہیں کہ آپ نے ایک بہت بڑا علمی خزانہ پنجاب یونیورسٹی کی نذر کیا۔ جزاک اللہ فی الدارین۔ آپ نے یہ کتاب بھیج کر مجھ ناچیز پر بہت بڑا کرم فرمایا۔ اللہ تبارک و تعالیٰ آپ کا سایہ رحمت ہم پر تادیر قائم رکھے آمین۔ اور اسی طرح اہل علم و نظر آپ کے فیضان سے ' آپ کے وجود مسعود سے استفادہ کرتے رہیں۔

خانقاہ عالیہ چشتیہ ڈیرہ نواب صاحب کے کتب خانہ "البدر لائبریری" کی فہرست کتب بھی انشاء اللہ انہی نقوش پر ترتیب دی جائے گی۔

مغربی پاکستان اردو اکیڈمی بھی مبارک باد کی مستحق ہے جس کے اراکین نے ایک بہت بڑے علمی سرمائے کی نشاندہی میں اہل

علم و فن کی معاونت فرمائی۔(۴)

واہ کینٹ سے سید محمد عبداللہ قادری اپنے مکتوب بنام حکیم صاحب میں لکھتے ہیں:

معلوم ہوا ہے کہ آپ کے کتب خانہ کی فہرست بنام: "فہرست ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" مرتبہ سید جمیل احمد رضوی شائع ہو گئی ہے۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ یہ کام آپ کی زندگی میں ہو گیا ہے۔ اللہ کریں مکمل فہرست شائع ہو جائے۔ اس سلسلہ میں مبارک باد قبول فرمائیں۔(۵)

جناب محمد اسرائیل الخیری خادم دربار عالیہ مرشد آباد شریف' پشاور سے محترم حکیم صاحب کے نام لکھتے ہیں:

آنجناب کی طرف سے کتاب: "فہرست ذخیرہ کتب" بذریعہ ڈاک موصول ہوئی جس کو دیکھ کر قبلہ حضرت صاحب مدظلہ العالی (خواجہ ابوالخیر محمد عبداللہ جان) بہت خوش ہوئے اور آنجناب کا تہہ دل سے شکریہ ادا کیا۔(۶)

محترم محمد نذیر رانجھا اپنے مکتوب میں حکیم صاحب کو لکھتے ہیں:

فہرست ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری (جلد اول) دیکھ کر یقین کریں اتنی خوشی ہوئی کہ بیان نہیں کر سکتا' کیونکہ اس سے ذخیرہ کے مواد سے ان لوگوں کو بھی آگاہی ہو گی جو دور بیٹھے ہیں اور پنجاب یونیورسٹی آنا ان کے بس میں نہیں۔ یعنی وہ اپنی ضرورت کے تحت کسی بھی کتاب کی اطلاعات سے آگاہ ہو کر اس سے مستفید ہونے کی کوئی سبیل نکال لیں گے۔ آپ کی زندگی میں "جمیل رضوی صاحب" اور دوسرے متعلقہ احباب نے ایسا عمدہ کام کر دکھایا کہ یقین کریں کہ کئی ذی علم اور دور اندیش حضرات کو اس طرح کچھ کر گزرنے کی حسرت ہونے

لگے گی۔ فہرست کی ترتیب و تدوین میں کی جانے والی محنت
لائق صد تحسین ہے۔ آخری "اشاریہ" نے اس کے استفادہ
کو سہل بنا ڈالا ہے۔ احقر کی طرف سے مبارک قبول فرمائیں
اور سید جمیل رضوی صاحب کو بھی مبارک پیش کرتا ہوں۔
کتاب پر آپ کی شبیہ مبارک ذریعہ نصف ملاقات بنی رہے
گی۔ امید ہے کہ "فہرست کی دوسری جلد" سے بھی نوازیں
گے۔(۷)

محترم سید عارف نوشاہی نے فہرست کے بارے میں حکیم صاحب کو لکھا:

جس روز آپ کے ذخیرۂ کتب کی فہرست کی طلب کے لیے خط
ارسال کیا تھا' اسی روز ڈاک سے فہرست اور دوسرے کتابچے
مل گئے۔ فہرست دیکھ کر جی خوش ہوا۔ جمیل احمد رضوی
صاحب نے بہت محنت اور محبت سے اسے تیار کیا ہے۔ میں
اپنی زیر تدوین فہرست کتب فارسی مطبوعہ ہند و پاکستان میں اس
سے بھرپور استفادہ کروں گا۔(۸)

جناب پروفیسر محمد صدیق نے اپنی کتاب: "احوال و آثار حکیم محمد موسیٰ امرتسری میں اس فہرست کا ذکر کیا ہے۔ اس میں سے ایک اقتباس ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ اپنی کتاب کی اشاعت میں تاخیر کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

... مگر بوجوہ دیر پر دیر ہوتی چلی گئی اور ثابت یہ ہوا کہ دیر آمد
درست آید' کیونکہ اس عرصہ تاخیر میں برادر محترم سید جمیل
احمد رضوی نے ان کے ذخیرہ کتب مخزونہ پنجاب یونیورسٹی
لائبریری لاہور کی توضیحی اور تشریحی فہرست مکمل کر لی۔ یہ
فہرست متعدد جلدوں پر مشتمل ہو گی۔ جلد اول کو مغربی پاکستان
اردو اکیڈمی لاہور نے جون ۱۹۹۶ء میں شائع کر دیا ہے۔

محترمی سید جمیل احمد رضوی نے جلد اول کا تعارف بڑی محنت اور دیدہ ریزی سے تحریر کیا ہے۔ اس تعارف میں انہوں نے ذخیرہ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری کا مکمل تعارف قلم بند کیا ہے...(۹)

ہفت روزہ چٹان لاہور نے اپنی اشاعت ۸ نومبر تا ۱۶ نومبر ۱۹۹۶ء میں اس کتاب: "فہرست ذخیرۂ کتب حکیم محمد موسیٰ امرتسری" پر مبسوط اور مفصل تبصرہ شائع کیا جس میں کتاب کی اہمیت اور حکیم صاحب کے ذخیرہ کتب کی قدر و قیمت پر تفصیل سے روشنی ڈالی گئی ہے۔ اس تبصرہ میں سے درج ذیل اقتباس نقل کیا جاتا ہے۔

مرتب نے شروع میں سولہ صفحات پر مشتمل "تعارف" لکھا ہے جس میں حکیم صاحب کی علم دوستی اور معارف پروری کا تذکرہ بھی تحریر کیا ہے۔ اس مادیت پرستی کے دور میں حکیم صاحب ایسی شخصیات کی حیثیت ایسے مینار نور کی سی ہے جو رفاہ عامہ کے لیے کام کرتے ہیں۔ ان کا عمل دوسرے مخیر حضرات کو بھی راہنمائی فراہم کرتا ہے کہ وہ اپنے اداروں کو مضبوط و مستحکم کرنے کے لیے کس طرح قابل قدر کارنامے سرانجام دے سکتے ہیں۔ اس تعارف کو پڑھ کر حکیم صاحب اور ذخیرے کے بارے میں بہت مفید معلومات حاصل ہوتی ہیں...

زیر تبصرہ کتاب کے مرتب کی کاوش قابل ستائش ہے کہ انہوں نے ایک ضخیم کتاب حوالہ کی ترتیب و تدوین میں نہایت محنت اور عرق ریزی سے کام لیا اور ایک علمی دستاویز علم و تحقیق کی دنیا کے سامنے پیش کی۔ اس کے ناشر مغربی پاکستان اردو اکیڈمی کے ارباب نظم و نسق بھی مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے ایک علمی کتاب کو خوبصورت انداز سے شائع کرنے کا

> اہتمام کیا۔ ہم اس قابل قدر پیش کش پر ناشر کو ہدیہ تبریک پیش کرتے ہیں۔ آخر میں سب سے زیادہ مبارک باد کے مستحق حکیم صاحب ہیں جنہوں نے اپنی ذاتی لائبریری کو قومی ملکیت بنا دیا تاکہ علم و تحقیق کے میدان میں کام کرنے والے اس سے مستفید ہو سکیں...(۱۰)

جامعہ پنجاب کی لائبریری کمیٹی کا ایک اجلاس ۲۹۔ ستمبر۱۹۹۶ء کو منعقد ہوا جس میں اس فہرست کی جلد اول کی اشاعت کو تحسین و توصیف کی نگاہ سے دیکھا گیا۔ اجلاس میں تجویز پیش کی گئی کہ اس کی دوسری جلد یونیورسٹی کی طرف سے پاکستان کی گولڈن جوبلی تقریبات کے موقع پر ۱۹۹۷ء میں شائع کی جائے۔ غور و فکر کے بعد فیصلہ ہوا کہ دوسری جلد کا مسودہ پروفیسر ڈاکٹر ظہور احمد اظہر' پرنسپل یونیورسٹی اورینٹل کالج کے پاس ماہرانہ رائے کے لیے بھیجا جائے۔ اگر وہ اس کی اشاعت کے لیے سفارش کریں' تو پھر اس کو شائع کر دیا جائے۔ چنانچہ یہ مسودہ ڈاکٹر صاحب کے پاس بھیجا گیا۔ انہوں نے اس کو دیکھ کر ۳۔ دسمبر۱۹۹۶ء کو درج ذیل الفاظ میں اس کو شائع کرنے کی سفارش کی:

> "اس موقع پر اس کتاب کی اشاعت بہت مناسب ہو گا۔ یہ بہت عمدہ کوشش ہے۔" (۱۱)

پاکستان کی گولڈن جوبلی تقریبات کے سال (۱۹۹۷ء) کے ساتھ اس کتاب کی اشاعت بہت مناسبت رکھتی ہے۔ حکیم صاحب کا خاندان ۱۹۴۷ء میں امرتسر سے ہجرت کر کے پاکستان میں وارد ہوا۔ تحریک پاکستان میں اس شہر کا نام بہت نمایاں نظر آتا ہے۔ "مسلمانان امرتسر" کی قربانیاں اس تحریک کا لازوال حصہ ہیں۔ اس موضوع پر کتابیں بھی لکھی گئی ہیں۔ زیر حوالہ تحریک میں حکیم صاحب کے خاندان کی خدمات بھی قابل تحسین ہیں۔ یہ ایک الگ موضوع ہے جس پر قلم اٹھانے کی ضرورت ہے۔

حکیم صاحب کے ذخیرۂ کتب میں پاکستان اور تحریک پاکستان پر کتابوں کو نہایت احتیاط سے جمع کیا گیا اور پھر ان کو محفوظ رکھا گیا۔ اس کی تفصیل فہرست کی جلد اول میں دیکھی جا سکتی ہے۔ اس ذخیرے میں تحریک پاکستان پر اچھی خاصی تعداد میں ایسے پمفلٹ بھی محفوظ کیے گئے ہیں جو اب نوادرات کے زمرے میں آتے ہیں۔ یہاں تک کہ اگر ایک ورق کا پوسٹر بھی مل گیا ہے تو اس کو بھی محفوظ کر لیا گیا ہے۔ یہ ایسی دستاویزات ہیں جن کی پاکستان اور تحریک پاکستان پر علمی کام کرنے والوں کے لیے بہت اہمیت ہے۔ ان کو اس شعبے میں بنیادی ماخذ و مصادر میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ اس اعتبار سے یہ ذخیرہ منفرد ہے کہ اس میں وقتی طور پر شائع ہونے والے مطبوعہ مواد کو بھی حفاظت سے رکھا گیا ہے۔ عام طور پر ایسا مواد (پمفلٹ وغیرہ) کتابیاتی انضباط (Bibliogaphical Control) کے لٹریچر میں بھی شامل نہیں کیا جاتا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ بعد میں اس کے بارے میں معلومات حاصل کرنا اور اس کا حصول بہت مشکل ہو جاتا ہے جب کہ تحقیقی عمل میں اس کی اہمیت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ کتابوں کی اس طرح جمع آوری اور حفاظت سے رکھنے کی صفات حکیم صاحب کے گہرے علمی شعور اور کتاب کے ساتھ محبت کی غماز ہیں۔ اس سے ان کی شخصیت کے اس پہلو کا بھی بھرپور اظہار ہوتا ہے جو وہ کتاب کی اہمیت اور افادیت کے بارے میں رکھتے ہیں۔

ذیل کا اقتباس بھی حکیم صاحب کی شخصیت کے اس پہلو پر روشنی ڈالتا ہے:

> حکیم محمد موسیٰ امرتسری (ولادت: ۱۹۲۷ء) وطن عزیز کے معروف کتاب دوست اور کتاب شناس عالم ہیں۔ لاہور میں ان کا مطب (واقع ریلوے روڈ) کتاب شناسوں کی نشست گاہ کی حیثیت رکھتا ہے، جہاں نئی اور پرانی کتابوں پر تبادلہ خیال ہوتا ہے، نادر کتابوں کے حصول اور ان کی طباعت و اشاعت پر گفتگو ہوتی ہے اور بعض ناشرین اشاعت کے لیے کتابوں کے

انتخاب میں حکیم صاحب اور ان کے احباب کا مشورہ حاصل کرتے ہیں۔ مدارس و جامعات کے طلبہ زیر تحقیق موضوعات پر کتابوں کی تلاش میں حکیم صاحب کے ہاں حاضر ہوتے اور اکثر شاداں و فرحاں واپس جاتے ہیں (۱۲)

اس جلد کی فہرست سازی کے دوران وہی طریقہ اختیار کیا گیا جو پہلی جلد میں اپنایا گیا تھا یعنی ہر اندراج کے عناصر ترکیبی اس ترتیب سے ہیں۔ کتاب کے مصنف / مؤلف کا نام' عنوان کتاب' مقام اشاعت' ناشر / مطبع' سال اشاعت' تعداد صفحات یا مجلدات' زبان اور وضاحتی / معلوماتی نوٹ اگر ضروری ہو۔ اس جلد کے آخر میں تین اشاریے شامل کیے گئے ہیں۔ اشاریہ مصنفین / مؤلفین (بشمول مترجمین و مرتبین)' اشاریہ عنوانات اور اشاریہ موضوعات۔ فاضل احباب کے مفید مشوروں کی روشنی میں اس جلد میں دو اشاریوں کا اضافہ کیا گیا ہے۔ ان کی مدد سے کتاب کے اندراجات تک تین طرح سے رسائی آسانی سے ہو سکے گی۔ اشاریوں میں فہرست کے اندراج نمبر کا حوالہ دیا گیا ہے اور اگر ذیلی نمبر موجود ہے تو اس کو قوسین میں درج کر دیا ہے۔ اشاریہ عنوانات میں کتاب کے عنوان کے بعد قوسین میں زبان کی نشاندہی مخفف صورت میں کر دی ہے۔

اس جلد میں بھی ایسی متعدد کتابیں شامل ہیں جن پر حکیم صاحب نے اپنے قلم سے ایسے وضاحتی نوٹ تحریر کیے ہیں جو اس کتاب کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہیں یا اس بارے میں اور ضروری معلومات فراہم کرتے ہیں۔ حکیم صاحب کو اپنے استاد گرامی علامہ محمد عالم آسی مرحوم (المتوفیٰ ۱۹۴۴ء) کے ساتھ گہرا تعلق خاطر ہے۔ وہ اپنی گفتگو میں اکثر ان کا ذکر کرتے رہتے ہیں۔ انہوں نے اہتمام کے ساتھ اپنے محترم استاد کی نہ صرف مطبوعہ کتب کو اس ذخیرے میں محفوظ کیا' بلکہ ان کی غیر مطبوعہ کتب کی عکسی نقول (فوٹو کاپیاں) حاصل کر کے فراہم کی ہیں۔ علامہ آسی مرحوم کی طبی بیاضیں زیر شمارہ ۴۳۳۸ اور ۴۳۳۹ اس ذخیرے میں موجود ہیں۔

پہلی بیاض کا اندراج ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

آسی' محمد عالم۔ بیاض مطلب الآسی۔ ۱۳۹۔ اوراق۔ (ف۔ الف) (قلمی کی فوٹو کاپی)۔

یہ علامہ آسی مرحوم کی غیر مطبوعہ طبی بیاض ہے۔ حکیم صاحب نے اس پر ۹۔ مارچ ۱۹۹۲ء کو ایک اہم نوٹ تحریر کیا ہے۔ اس کو ذیل میں درج کیا جاتا ہے:

"بحرالعلوم و الفنون حضرت مولانا حکیم محمد عالم آسی امرتسری رحمتہ اللہ علیہ کی یہ بیاض علوم طبیہ اور مجربات نادرہ کا ایک بحر زخار ہے۔ اس سے صحیح استفادہ عربی دان اطباء کا ایک بورڈ ہی کر سکتا ہے۔

استاذی حضرت آسی قبلہ اعلیٰ اللہ مقامہ کی دوسری طبی بیاض بھی (فوٹو کاپی) میرے ذخیرہ (ذخیرہ حکیم محمد موسیٰ امرتسری) میں موجود ہے۔

ان بیاضوں کے اصل نسخے حضرت قبلہ آسی صاحب علیہ الرحمتہ کے برادر خرد حضرت مولانا حکیم محبوب عالم مرحوم کے نبیرہ جناب میاں ضمیر احمد وسیر ایم۔ اے سکنہ موضع راکھو سیداں' براہ کولوتارڑ' تحصیل حافظ آباد' ضلع گوجرانوالہ کے پاس محفوظ ہیں۔ وسیر صاحب کے پاس حضرت آسی کے بہت سے علمی تبرکات موجود ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی حفاظت فرمائے۔ آمین"

دوسری بیاض کے شروع میں بھی حکیم صاحب کا یہی نوٹ ملتا ہے۔ ایک اور کتاب "ان کے نقش پا چراغ" کا اندراج ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔ اس پر محترم حکیم صاحب کا ایک توضیحی نوٹ ملتا ہے۔ فہرست میں اس کا نمبر ۴۳۲۵ ہے:

وسیر' محمد اسلم۔ ان کے نقش پا چراغ' سوانح مبارکہ مخزن

ہدایت، منبع کرامت، فدائے شمع بزم رسالت، حضرت قبلہ
مولانا غلام احمد صاحب چشتی نظامی رحمتہ اللہ علیہ ۔ لاہور،
۱۹۷۹ء۔ ۹۵ + اص ۔ (ا) ۔ (کتابت شدہ کی نقل)۔

اس پر حکیم صاحب نے ایک نوٹ لکھا ہے:

"حضرت علامہ محمد عالم آسی امرتسری رحمتہ اللہ علیہ کے جد امجد
حضرت مولانا غلام احمد چشتی مدفون کو لو تارڑ (حافظ آباد) اور
ان کی اولاد و احفاد کا مختصر تذکرہ جو تاحال شائع نہیں ہو سکا۔"

محترم حکیم صاحب نے بعض کتابوں پر ایسے نوٹ لکھے ہیں جو ان کی اہمیت کو واضح کرتے ہیں۔ ان میں سے دو اندراج ذیل میں نقل کیے جاتے ہیں۔ آخر میں قوسین میں شمارہ فہرست بھی درج کر دیا ہے۔

جوہر، سیو ارام۔ جواہر التراکیب۔ دہلی: مطبع سراجی، ۱۲۸۱ھ ۔
۲۴ ص ۔ (ف)

حکیم صاحب نے اس کے شروع میں ایک نوٹ دیا ہے:

"عہد اکبر شاہ ثانی کے ایک ہندو فاضل منشی سیو ارام متخلص بہ
جوہر شاہجہان پوری کی یہ تصنیف منیف (جواہر التراکیب)
نوادر علیہ میں شمار ہونے کے لائق ہے" (شمارہ ۴۴۵۹)

دوسرا اندراج یہ ہے:

رسالہ انجمن حمایت اسلام، امرتسر، جلد اول، شمارہ ۸۔ ۱۲
(۱۳۰۵ھ۔ ۱۳۰۶ھ)، جلد دوم، شمارہ ۱۔۳ (۱۳۰۶ھ)۔
(الف)

اس کے سرورق پر حکیم صاحب نے درج ذیل نوٹ لکھا ہے:

"رسالہ انجمن حمایت اسلام، امرتسر۔ انجمن حمایت اسلام،
لاہور، تاریخ صحافت اور امرتسر پر کام کرنے والوں کے لیے

ایک نہایت اہم ماخذ کی حیثیت رکھتا ہے" (شمارہ ۴۹۰)

محترم ڈاکٹر مختار الدین احمد نے مولوی محمد ظفر الدین مرحوم [illegible]
کی عکسی نقول اگست ۱۹۹۳ء میں حکیم صاحب کو پیش کیں۔ ان پر انہوں نے اپنے
قلم سے نوٹ لکھے ہیں۔ ایک کتاب کا اندراج اور ڈاکٹر صاحب کا نوٹ نیچے درج کیا
جاتا ہے۔ اس سے معلوم ہو سکے گا کہ ڈاکٹر صاحب نے کس احترام کے جذبات کے
ساتھ یہ فوٹو کاپیاں پیش کی ہیں:

محمد ظفرالدین، مولوی۔ جواہرالبیان فی ترجمۃ الخیرات الحسان۔
۱۲۸ ص۔ (فوٹو کاپی)۔ (۱)

اس پر جناب ڈاکٹر مختار الدین احمد نے درج ذیل نوٹ ۳۰۔ اگست ۱۹۹۳ء کو لکھا
ہے:

"ملک العلماء فاضل بہار حضرت مولانا ظفر الدین قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ سے بے حد محبت و عقیدت رکھتے تھے۔ جواہر البیان ان کی ابتدائی تصانیف میں ہے جو سب سے پہلے حاجی لعل خان صاحب کے زیر اہتمام کلکتہ سے شائع ہوئی۔ پھر پاکستان میں اس کے دو ایڈیشن نکلے۔ ایک ایڈیشن ترکی سے شائع ہوا۔
کتاب کا یہ مسودہ مصنف علام کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے جس کا عکس علوم اسلامی کے مایہ ناز عالم اور حکیم حاذق مولانا حکیم محمد موسیٰ امرت سری صاحب مدظلہ العالی کی نذر کرتا ہوں" (شمارہ ۴۹۵۹)

آخر میں جامعہ پنجاب کی لائبریری کمیٹی کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ اس کے مذکورہ فیصلے کے نتیجے میں اس کتاب کی اشاعت ممکن ہوئی۔ پروفیسر ڈاکٹر ظہور احمد اظہر صاحب کا بھی سپاس گزار ہوں کہ ان کی ماہرانہ رائے اور

سفارش نے اس کاوش کو شائع کرنے کی راہ ہموار کر دی۔ لائبریری کے مستعد کارکن مسعود الحسن بٹ صاحب کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری ہے کہ وہ باقاعدگی کے ساتھ حکیم صاحب کے مطب سے کتابوں کے پیکٹ اٹھا کر لاتے ہیں اور لائبریری میں پہنچا دیتے ہیں۔ اشاریہ عنوانات کے کارڈوں کو ترتیب دینے میں میرے رفقائے کار جناب محمد عارف اور جناب محمد یونس نے میری مدد کی' ان کا تعاون قابل ستائش ہے۔ دوسرے دو اشاریوں کے کارڈوں کو ترتیب دینے اور ان کو کاغذوں پر چسپاں کرنے میں عزیز عقیل احمد سلمہ نے میری مدد کی۔ اللہ تعالیٰ عزیز کو اپنی نعمتوں سے نوازے۔ محمد اویس قریشی صاحب کی کوشش بھی قابل تعریف ہے کہ انہوں نے اس کتاب کی کمپیوٹر پر کمپوزنگ کروانے میں مدد کی۔

# حواشی

۱۔ مکتوب ڈاکٹر جمیل جالبی' بنام سید جمیل احمد رضوی' مورخہ ۱۶۔ اکتوبر ۱۹۹۶ء۔

۲۔ مکتوب متین کاشمیری' بنام سید جمیل احمد رضوی' مورخہ ۱۱۔ جمادی الثانی ۱۴۱۷ھ۔

۳۔ مکتوب پروفیسر افتخار احمد چشتی' بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری' مورخہ ۱۵۔ دسمبر ۱۹۹۶ء۔

۴۔ مکتوب رضا حسین اظہر چشتی' بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری' مورخہ ۱۵۔ نومبر ۱۹۹۶ء۔

۵۔ مکتوب سید محمد عبداللہ قادری' بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری' مورخہ ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۹۶ء۔

۶۔ مکتوب محمد اسرائیل الخیری' بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری' مورخہ ۲۰۔ ستمبر ۱۹۹۶ء۔

۷۔ مکتوب محمد نذیر رانجھا، بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری، مورخہ ۱۷۔ ستمبر ۱۹۹۶ء۔

۸۔ مکتوب سید عارف نوشاہی، بنام حکیم محمد موسیٰ امرتسری، مورخہ ۲۳۔ ستمبر ۱۹۹۶ء۔

۹۔ پروفیسر محمد صدیق، "احوال و آثار حکیم محمد موسیٰ امرتسری" (لاہور: داتا گنج بخش اکیڈمی، ۱۹۹۷ء)، ص ۔ ۴۷

۱۰۔ "فہرست ذخیرہ کتاب حکیم محمد موسیٰ امرتسری"، مشمولہ ہفت روزہ چٹان، لاہور، جلد ۴۷، شمارہ ۴۱ (۸ نومبر تا ۱۶ نومبر ۱۹۹۶ء)، ص ۔ ۳۰

۱۱۔ فائل بعنوان: خط و کتابت متعلقہ ذخیرہ حکیم محمد موسیٰ امرتسری، ص ۔ ۹۶۴
(یہ فائل پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں محفوظ ہے)

۱۲۔ " ذخیرہ حکیم محمد موسیٰ امرتسری میں مسلم ۔ مسیحی مناظراتی ادب پر کتابیں " مشمولہ عالم اسلام اور عیسائیت، اسلام آباد، جلد ۷، شمارہ ۴ (اپریل ۱۹۹۷ء)، ص ۔ ۲۴

سید جمیل احمد رضوی
نیو شالیمار ٹاؤن، لاہور
۱۵۔ ذی الحجہ ۱۴۱۷ھ / ۲۳۔ اپریل ۱۹۹۷ء

# مخففات

اس فہرست میں ہر اندراج کے آخر میں قوسین میں زبان کی نشاندہی کی گئی ہے۔ اس کو مخفف صورت میں لکھا گیا ہے۔ ان مخففات کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی ہے:

| | |
|---|---|
| ۱۔ ا | اردو |
| ۲۔ ف | فارسی |
| ۳۔ ع | عربی |
| ۴۔ پ | پنجابی |
| ۵۔ E | انگریزی |

۳۸۶۹۔ قرآن۔

[illegible]

امر[illegible]

(۱)

۳۸۷۰۔ قرآن۔

قرآن مجید [illegible]

ناشران قرآن لمیٹڈ، ۱۹۹۰ء [illegible]

ترجمہ اور تفسیر پشتو زبان میں ہے۔

۳۸۷۱۔ قلندر علی سہروردی، سید ابوالفیض۔

جمال الٰہی۔ لاہور: مرکزی مجلس سہروریہ، ۱۹۹۰ء۔ ۲۳۶ ص۔ (۱)

۳۸۷۲۔ گیسوئے اردو،

پیشکش بتقریب بین الاقوامی مشاعرہ بتاریخ ۱۶ جون ۹۰ء بروز ہفتہ۔

ڈیلس: بزم اردو (س۔ن)۔ ۶۳ ص۔ (۱)

۳۸۷۳۔ غلام جیلانی، حکیم حاجی۔

نشاط زندگی۔ لاہور: الفیصل ناشران و تاجران کتب، ۱۹۹۰ء۔ ۲۲۳ ص۔ (۱)

۳۸۷۴۔ عبدالمجید اشرفی قادری قصوری، منشی۔

شاہ عنایت بلھے شاہ قادری شطاری قصوری پر توہین آمیز الزمات کا تحقیقی جائزہ۔ لاہور: الحاج چوہدری الہ بخش، ۱۹۹۰ء۔ ۲۱۴+ ۲ ص۔ (۱)

۳۸۷۵۔ گویا، فقیر محمد خان (مترجم)۔

بستان حکمت، ترجمہ اردو انوار سہیلی۔ لکھنؤ: نول کشور، ۱۹۲۴ء۔ ۵۱۶ ص۔ (۱)

۳۸۷۶۔ رازی، ابو عبداللہ محمد بن عمر فخرالدین۔
جامع العلوم، ساٹھ مختلف اور معتبر علوم کا تعارف۔ ترجمہ از سید محمد فاروق القادری۔ لاہور: فرید بک سٹال، ۱۹۸۹ء۔ ۳۶۱ ص۔ (ا)

۳۸۷۷۔ برق نوشاہی، سید ابو الکمال۔
مکتوبات برقیہ۔ بریڈ فورڈ: شعبہ نشر و اشاعت بزم نوشاہی، ۱۹۸۹ء۔ ۴۶۴ ص۔ (ا)

۳۸۷۸۔ طب اسلامی برصغیر میں،
نادر طبی مخطوطات پر جنوبی ایشیائی علاقائی سیمینار منعقدہ مارچ ۱۹۸۴ء کے مقالات۔ پٹنہ: خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، ۱۹۸۸ء۔ ۴۳۴+۹۴+۴ ص۔ (ا)

۳۸۷۹۔ لطیف گجراتی، منشی۔
جھلیاں سدھراں۔ لاہور: المعارف، ۱۹۸۸ء۔ ۱۶۰ ص۔ (پ)

۳۸۸۰۔ عرشی امرتسری، محمد حسین۔
اقبال، پیامبر امید (مقالات علامہ عرشی امرتسری)۔ لاہور: فیروز سنز، ۱۹۹۰ء۔ ۲۹۴ ص۔ (ا)

۳۸۸۱۔ عبدالرحمٰن بن حسن آل الشیخ۔
قرۃ عیون الموحدین، اردو ترجمہ از عطاء اللہ ثاقب۔ لاہور: انصار السنۃ المحمدیۃ (س۔ن)۔ ۳۵۳ ص۔ (ع۔ا)

۳۸۸۲۔ غلام سرور لاہوری، مفتی۔
خزینۃ الاصفیاء، مترجمہ مفتی محمود عالم ہاشمی و علامہ اقبال احمد فاروقی۔ لاہور: مکتبہ نبویہ، ۱۴۱۰ھ۔ ۳ ج۔
دوسری اور تیسری جلد کا ترجمہ اور ترتیب علامہ اقبال احمد فاروقی کی ہے۔

۳۸۸۳۔ حامد حسن سید، پروفیسر۔
آئینہ (زمیندار ڈگری کالج کے ۵۰ برس)، تاریخ و تذکرہ۔ گجرات
:مصنف، ۱۹۸۹ء۔ ۴۴۷ ص۔ (جلد اول)۔ (دو نسخے)

۳۸۸۴۔ محمد اسحاق بھٹی۔
برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش، پاک و ہند میں صحابہ، تابعین
اور تبع تابعین۔ لاہور :ادارۂ ثقافت اسلامیہ، ۱۹۹۰ء۔ ۲۲۴ ص۔
(ا)

۳۸۸۵۔ قیصر، امین الدین۔
بدلتی رت کا سحر، قیام پاکستان کا تاریخی پس منظر۔ ساہیوال :محراب
پبلشرز، ۱۹۸۸ء۔ ۷۵۹+۷ ص۔ (ا)

۳۸۸۶۔ رضا، محمد اکرم۔
جمال فقر، اقلیم معرفت کے تاجدار داتا شاہ جمال نوری رحمتہ اللہ
علیہ اور ان کے سلسلہ عالیہ قادریہ کے مشائخ کے تذکار پرانوار۔
گوجرانوالہ : ادارۂ تعلیمات تصوف، ۱۹۹۰ء۔ ۴۰۰ ص۔ (ا)

۳۸۸۷۔ فرحت، فرح بخش۔
اذکار قلندری، اردو ترجمہ از غلام دستگیر نامی۔ لاہور :مطبع حمیدیہ،
۱۳۳۲ھ۔ ۵۲+۲ ص۔ (ا)
حکیم صاحب نے اس کے شروع میں ایک نوٹ دیا ہے:۔
"اذکار قلندری کا یہ اردو ترجمہ ہے، فارسی متن بعد میں طبع ہوا
تھا، جو میرے ذخیرے میں موجود ہے۔"

۳۸۸۸۔ احسن عیش شوکانی، سید محمد اسماعیل۔
سلسلہ العقیان فی دفع طعن عن سیادت غوث الجیلانیؒ۔ لاہور :دائرۃ
الاصلاح، ۱۳۴۱ھ۔ ۳۲ ص۔ (ا)

۳۸۸۹۔ اظہار حق'
یعنی سرسید احمد خان صاحب اور نواب محسن الملک بہادر کے مباحثہ
پر دو مضامین جو رفیق ہند مطبوعہ ۱۹۔ نومبر و ۱۰۔ دسمبر ۹۲ (۱۸ء) میں
شائع ہوئے تھے۔ لاہور: مطبع رفیق ہند (س۔ ن)۔ ۱۶+ ۲ ص۔ (
ا)

۳۸۹۰۔ نامی' غلام دستگیر۔
دعوت صلح' جس میں شیعہ بھائیوں کی تفاسیر معتبرہ و اقوال مسلمہ سے
آئمہ کا صحیح مذہب بیان کر کے تلقین اتفاق کی گئی ہے۔ لاہور: شیخ
معراج الدین خادم (س۔ ن)۔ ۲۴ ص۔ (ا)

۳۸۹۱۔ بابری' محمد انور۔
پاکستان کی لاج رکھنی ہے تو مسلم لیگ سے اینگلو محمڈن نوابوں کا راج
ختم کر دو۔ لاہور: مصنف (س۔ ن)۔ ۳۲ ص۔ (ا)

۳۸۹۲۔ قصہ ولہ و مختار۔
لاہور: شیخ الہی بخش محمد جلال الدین' ۱۳۳۱ھ۔ ۳۲ ص۔ (ف)

۳۸۹۳۔ نذیر احمد خاں۔
فطرۃ اللہ۔ لاہور: مطبع گلزار محمدی' ۱۳۱۱ھ۔ ۲۸ ص۔ (ا)
جناب مولانا مولوی حافظ نذیر احمد خاں صاحب کا لیکچر جو انہوں نے
انجمن حمایت اسلام لاہور کے آٹھویں سالانہ جلسے میں توحید کی نسبت
دیا (سرورق)

۳۸۹۴۔ مسلم لیگ خلافت پاکستان گروپ کے اغراض و مقاصد' طریقہ کار' ضرورت اور
آپ اس کے لیے کیسے کام کر سکتے ہیں۔ لاہور: عبدالستار نیازی (س۔ ن)۔ ۲۲ص۔ (
ا)

۳۸۹۵۔ مختار جاوید۔

دارالعلوم دیوبند کے سو سال۔ لاہور : مرکزی مجلس امام اعظم،
۱۹۹۰ء۔ ۴۸ص۔ (ا)

۳۸۹۶۔ غزالی، امام۔
وسیلہ نجات، ترتیب و ترجمہ و تحشیہ از محمد سعید احمد نقشبندی۔
لاہور : جامعہ حنفیہ غوثیہ، ۱۹۸۶ء۔ ۱۱۲+۲ص۔ (ا)
"یہ بدایتہ الہدایتہ کا اردو ترجمہ ہے" (سرورق)

۳۸۹۷۔ حسن نظامی دہلوی۔
عرب کا ارتداد اور اس کا بزور تیغ انسداد، یعنی حضرت ابو بکر صدیقؓ
کی خلافت میں جو خوفناک فتنہ ارتداد پیدا ہوا تھا، اس کی مفصل
تاریخ اور انسدادی تدابیر کا تذکرہ۔ دہلی : نظامیہ تبلیغ، ۱۹۲۵ء۔
۴۴ص۔ (ا)

۳۸۹۸۔ علی محمد خان، راجہ۔
تعلیم ورثائے تعلقداران اودھ کے متعلق تجویز۔ لکھنؤ : نول کشور،
۱۹۰۴ء۔ ۲۲ص۔ (ا)

۳۸۹۹۔ چشتی، مولوی محرم علی۔
ارمغان چشتی کا ضمیمہ ہشتم۔ لاہور : حمیدیہ سٹیم پریس، ۱۹۱۱ء۔ ۲۴
ص۔ (ا۔ف)

۳۹۰۰۔ پنجاب مسلم اسٹوڈنٹس فیڈریشن کی مجوزہ خلافت۔
پاکستان اسکیم۔ لاہور : محمد عبدالستار خاں نیازی، ۱۳۵۸ھ۔ ۴۴
ص۔ (ا)

۳۹۰۱۔ چشتی، محرم علی۔
رانجھے نامہ (پنجابی نظم)۔ لاہور : حمدیہ سٹیم پریس، ۱۹۱۰ء۔ ۸
ص۔ (پ)

۳۹۰۲۔ محمد رضی الرضوی القمی۔
القتیل۔ لاہور: پنجاب شیعہ مشن، ۱۹۲۰ء۔ ۳۲+ ۳۲ص۔ (ا)
"قتیل نینوا یعنی ذبح عظیم کی شہادت کے متعلق شبہات و اعتراضات
کا مہذب و مرکہ آلارا جوب، جواز تعزیہ، ذوالجناح، علم کا فلسفہ
اور جرمن مؤرخ کی رائے" (سرورق)

۳۹۰۳۔ ناہی، غلام دستگیر۔
قرآنی قانون وراثت۔ لاہور: گلزار محمدی سٹیم پریس (س۔ ن)۔
۲۱ص۔ (پ۔ ا)

۳۹۰۴۔ محمد دین، حاجی۔
وصیت نامہ۔ گجرات: مصنف، ۱۳۴۷ھ۔ ۳۰ص۔ (ا)

۳۹۰۵۔ نذیر احمد، حافظ۔
اتمام حجت۔ دہلی: مطبع انصاری، ۱۳۰۶ھ۔ ۲۴ص۔ (ا)

۳۹۰۶۔ محمد چراغ شاہ، سید۔
لمعات چراغ، مؤلفہ و مرتبہ سید ظفر علی شاہ عباسی چشتی النظامی۔
۱۹۶۲ء۔ ۶۴ص۔ (ف۔ ا)

۳۹۰۷۔ محمد صدیق نقشبندی۔
سلوک نقشبندیہ مجددیہ۔ لاہور: سید محمد مظفر حسین بخاری نقشبندی
مجددی (س۔ ن)۔ ۲۱ص۔ (ا)

۳۹۰۸۔ اقبال احمد فاروقی، پیرزادہ۔
دارالعلوم انجمن نعمانیہ لاہور کا مختصر تعارف۔ لاہور: انجمن نعمانیہ،
۱۹۶۰ء۔ ۱۲ص۔ (ا)

۳۹۱۰۔ اطلاع انعقاد جلسہ عام، تاریخ ۱۳ جون ۱۹۳۱ء یوم ہفتہ، وقت ساڑھے پانچ بجے
شام، بمقام برکت علی اسلامیہ ہال لاہور۔ لاہور: انجمن اسلامیہ پنجاب، ۱۹۳۱ء۔ ۳۲

ص۔ (ا)

۳۹۱۱۔ احمد الفاروقی السرہندی، مجدد الف ثانی۔

المنتخبات من المکتوبات۔ استانبول: مکتبۃ الحقیقۃ، ۱۹۹۰ء۔
۳۲۵+۵ ص۔ (ع)

۳۹۱۲۔ کشمی بدخشانی، محمد ہاشم۔

برکات احمدیہ، نام دگر زبدۃ المقامات۔ استانبول: مکتبۃ الحقیقۃ،
۱۹۸۸ء۔ ۴۱۵ ص۔ (ف)

۳۹۱۳۔ محی الدین اجمیری۔

اظہار حق و انکشاف حقیقت۔ دہلی: مصنف، ۱۹۲۷ء۔ ۸۰ ص۔ (ا)

۳۹۱۴۔ شہزاد اقبال احمد۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضاؒ۔ لاہور: مجلس خدام اسلام، ۱۹۹۰۔ ۳۲
ص۔ (ا)۔ (دو نسخے)

۳۹۱۵۔ اختر شاہجہاں پوری، عبدالحکیم خان۔

محدث اعظم کچھوچھوی اور پاکستان۔ لاہور: مرکزی مجلس محدث
اعظم کچھوچھوی، ۱۹۸۹ء۔ ۸۴+۲ ص۔ (ا)

۳۹۱۶۔ غلام نبی امرتسری، مولوی۔

معجزات محمدیہ از قرآن شریف۔ امرتسر: مطبع ریاض ہند، ۱۸۸۵ء۔
۲۴ ص۔ (ا)

۳۹۱۷۔ چشتی، مولوی محرم علی۔

ارمغان چشتی کا ضمیمہ نمبر۔ لاہور: حمیدیہ سٹیم پریس، ۱۹۱۴ء۔ (ا۔
ف۔ پ)

۳۹۱۸۔ ایضاً۔

مثنوی بحر الاسرار مصنفہ سلطان العاشقین معارف آگاہ حضرت خواجہ

مستان شاہ عارف کابلی قدس سرہ العزیز کا منظوم فارسی دیباچہ ۔ لاہور
: حمیدیہ سٹیم پریس، ۱۹۱۰ء۔ ۸ ص۔ (ف)

۳۹۱۹۔ غزالی، امام۔
حضرت محمد الرسول صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی زندگی کے آداب و
اخلاق۔ لاہور: کتب خانہ اسلامی پنجاب (س۔ ن)۔ ۳۲ ص۔ (ا)

۳۹۲۰۔ نفیس جلیلی۔
مولائے علامہ اقبال کے ایک عزیز کی موت، عزیز سے مراد موصوف
کا جسد عنصری ہے (منظوم)۔ امرتسر: مصنف، ۱۹۳۹ء۔ ۱۶ ص۔ (ا)
یہ منظوم کتابچہ اپنے موضوع کے اعتبار سے اہم ہے۔

۳۹۲۱۔ بزمی، ابو سعید (مرتب)۔
مسلمان کیا کریں؟ بجنور: مدینہ، ۱۹۳۹ء۔ ۲۷۲ ص۔ (ا)

۳۹۲۲۔ سعدی شیرازی۔
بوستان مترجم اردو۔ لاہور: ملک سراج الدین اینڈ سنز، ۱۹۵۸ء۔
۳۵۲ ص۔ (ف۔ ا)

۳۹۲۳۔ اختر حسن، سید۔
تربیت اخلاق فی الاسلام۔ لاہور: اسلامی مشن سنت نگر (س۔
ن)۔ ۱۶۸ ص۔ (ا)

۳۹۲۴۔ محمد فرمان، پروفیسر۔
انکار حدیث، ایک فتنہ، ایک سازش۔ نور پور شرقی: مکتبہ مجددیہ،
۱۹۶۴ء۔ ۲۱۶ ص۔ (ا)

۳۹۲۵۔ پاکستان ری پبلکن پارٹی کا آئین۔
لاہور: شعبہ نشر و اشاعت پاکستان ری پبلکن پارٹی، ۱۹۵۶ء۔ ۱۶ ص۔
(ا)

۳۹۲۶۔ عبدالحمید قادری، قاری۔
جمعیت علماء پاکستان اپنی تاریخ کے اہم موڑ پر۔ لاہور: مصنف، ۱۹۹۰ء۔ ۳۲ ص۔ (ا)

۳۹۲۷۔ حسرت موہانی۔
انتخاب خطبات حسرت موہانی، مرتبہ مفتی محمد رضا انصاری۔ لکھنؤ: اتر پردیش اردو اکادمی، ۱۹۸۸ء۔ ۱۳۶ص۔ (ا)

۳۹۲۸۔ شہاب اجمل، حکیم۔
امراض متعدیہ وبائیہ۔ لاہور: شیخ محمد بشیر اینڈ سنز (س۔ ن)۔ ۱۱۷ ص۔ (ا)

۳۹۲۹۔ دستور العمل جمعیت خدام الحرمین پنجاب، لاہور۔
لاہور: شیخ محمد بشیر اینڈ سنز (س۔ ن)۔ ۱۱۷ص۔ (ا)

۳۹۳۰۔ سعدی شیرازی۔
گلستان مترجم۔ لاہور: ملک سراج الدین اینڈ سنز (س۔ ن)۔ ۲۸۰ ص۔ (ف۔ ا)

۳۹۳۱۔ فائز، مولوی محمد نجم الدین۔
عمدة الخطاب فی فضائل الاصحاب۔ لاہور: مطبع فیض عام (س۔ ن)۔ ۶۰ ص۔ (پ)

۳۹۳۲۔ محمد ابراہیم علی چشتیؒ۔
اردو قرآن مجید، جز اول۔ لاہور: سید منور علی محرر دارالخلافت، ۱۳۵۸ھ۔ ۵۶ ص۔ (ا)
اس کتاب کے سرورق پر محترم حکیم محمد موسیٰ امرتسری نے لکھا ہے کہ یہ کاوش جناب مولوی محمد ابراہیم علی چشتی مرحوم کی ہے۔ کتاب کے اسی صفحہ پر تحریر ہے " مرتبہ دارالخلافت، پیسہ اخبار اسٹریٹ،

لاہور۔"

۳۹۳۳۔ فردوس شاہ قصوری۔

تمہید و تحقیق مسئلہ اعلان بالصلوٰۃ والسلام مع کار خیر یا بدعت۔
لاہور: مکتبہ نذریہ، ۱۹۸۶ء۔ ۱۶۸ص۔ (ا)

۳۹۳۴۔ اختر شاہجہاں پوری، عبدالحکیم خاں۔

فیضان امام ربانی۔ لاہور: ادارہ غوثیہ رضویہ، ۱۹۸۹ء۔ ۱۴۴ص۔
(ا)

۳۹۳۵۔ دانش، زیارب علی۔

سی حرفی فراق دانش (واقعہ کربلا)۔ موہڑہ ہیراں: مصنف، ۱۹۹۰ء۔
۶۸ص۔ (ا۔ پ)

۳۹۳۶۔ ایضاً۔

کرامات سلطانی، سی حرفی۔ موہڑہ ہیراں: مصنف، ۱۹۹۰ء۔ ۳۱ص۔
(پ)

۳۹۳۷۔ اقبال احمد قادری اختری۔

تجلیات نوری۔ کراچی: بزم حامد رضا، ۱۴۱۰ھ / ۱۹۹۰ء۔ ۲۴ص۔
(ا)
" صد سالہ جشن ولادت مفتی اعظم ہند، ۱۳۱۰ھ۔ ۱۴۱۰ھ۔"
(سرورق)

۳۹۳۸۔ امیر شاہ قادری الگیلانی، سید محمد۔

نظام عصمت و عفت، قرآن حکیم و احادیث مبارکہ کی روشنی میں۔
پشاور: ادارہ اشاعت تبلیغ اسلام، ۱۹۹۰ء۔ ۳۲ص۔ (ا)

۳۹۳۹۔ عبدالستار خان نیازی۔

پاکستان کو بچانے کی ضرورت۔ لاہور: تحریک خلافت پاکستان (س۔

ن)۔ ۳۲ ص۔ (ا)

۳۹۴۰۔ محمد شفیع و عبدالستار نیازی۔

پاکستان کیا ہے؟ اور کیسے بنے گا؟۔ لاہور: محمد شفیع (س۔ ن)۔ ۱۷۲ص۔ (ا)

۳۹۴۱۔ چشتی، مولوی محرم علی۔

اسلامی زندگی کے دنیاوی پہلو پر جناب مولوی محرم علی صاحب چشتی لاہوری کا لکچر جو انجمن نعمانیہ لاہور کے گیارھویں سالانہ جلسہ میں دیا گیا۔ لاہور: وکٹوریہ پریس، ۱۸۹۹ء (؟)۔ ۲۶ ص۔ (ا)

۳۹۴۲۔ رومی۔

امت اور سنت میں کیا رشتہ ہے؟ مترجمہ مولوی ابراہیم علی چشتی۔ لاہور: لائن آرٹ پریس، ۱۹۵۷ء۔ ۳۲ ص۔ (ا)

"مولانا رومؒ کے ایک فارسی خطبہ کا اردو ترجمہ" (سرورق)۔

۳۹۴۳۔ جودت کاکوروی۔

قومی درد، یعنی ہندوستان کے مسلمانوں کا دلچسپ اور عبرت انگیز فوٹو (منظوم)۔ مطبع آسی مدراسی (س۔ ن)۔ ۲۴ ص۔ (ا)

۳۹۴۴۔ احمد فاروقی سرہندی، مجدد الف ثانی۔

مبدا و معاد۔ دہلی: مطبع مجتبائی، ۱۳۱۱ھ۔ ۵۶ ص۔ (ف)

۳۹۴۵۔ محمد مظفر حسین بخاری، سید۔

علم الترتیل۔ لاہور: مکتبہ حمیدیہ، ۱۹۸۲ء۔ ۱۰۰ ص۔ (ا)

۳۹۴۶۔ برق نوشاہی، سید ابو الکمال۔

گنجینہ اشعار موسوم بہ زمزمہ نوشاہی۔ ڈوگر شریف: مکتبہ نوشاہیہ ۱۹۸۳ء۔ ۱۴۴ص۔ (پ)

۳۹۴۷۔ لال خاں، ملک (مرتب)۔

مسلم لیگ اور کمیونسٹ۔ لاہور: ہاشمی بک ڈپو (س۔ ن)۔ ۶۴
ص۔ (ا)

۳۹۴۸۔ افضل حق، چوہدری۔
خطبہ صدارت، مفکر ایشیا جناب قبلہ چوہدری افضل حق صاحب، صدر ڈسٹرکٹ احرار پولٹیکل کانفرنس قصور منعقدہ کیم۔ ۲ دسمبر ۱۹۴۱ء۔ لاہور: احرار بک ڈپو، ۱۹۴۱ء۔ ۲۴+۶ص۔ (ا)
"یہ احرار سیرل ٹریکٹ شمارہ ۲ ہے جو ماہ دسمبر ۱۹۴۱ء میں شائع ہوا"
(سرورق)

۳۹۴۹۔ محمد بن الجزری الشافعی، ابو الخیر۔
المقدمتہ الجزریتہ۔ لاہور: مکتبہ حمیدیہ، ۱۹۸۴ء۔ ۱۶ص۔ (ع)

۳۹۵۰۔ مجموعہ اصول و مقاصد و عملی تجاویز و قواعد مجلس نعمانیہ ہند لاہور۔
لاہور: حمیدیہ سٹیم پریس (س۔ ن)۔ ۱۶ص۔ (ا)

۳۹۵۱۔ زینو، محمد بن جمیل۔
اسلامی عقیدہ کتاب و سنت کی روشنی میں، ترجمہ از لیث محمد بستوی عمری۔ مکتہ المکرمتہ: وزارۃ الاعلام، ۱۹۸۸ء۔ ۱۲۷ص۔ (ا)

۳۹۵۲۔ مظہر، سید محمد کبیر احمد۔
فاروق طریقت حضرت مولانا سید محمد یوسف نقشبندی علیہ الرحمتہ، ۱۹۱۵۔ ۱۹۸۲ء، حیات، آثار، تعلیمات۔ گجرات: آستانہ عالیہ حبیبیہ، ۱۹۹۰ء۔ ۵۶ص۔ (ا)

۳۹۵۳۔ قمر، یورش۔
جلیانوالہ باغ (افسانے)۔ لاہور: ادبستان پبلشرز، ۱۹۹۰ء۔ ۱۷۶ ص۔ (ا)

۳۹۵۴۔ ایضاً۔

بقائے دوام (خاکے)۔ لاہور: اولستان پبلشرز' ۱۹۸۵ء۔ ۱۹۰ص۔

(ا)

۳۹۵۵۔ فضل گجراتی' پیر فضل حسین۔

ڈونگھے پینڈے' پنجابی غزلاں دا مجموعہ۔ لاہور: پیپلز پبلشنگ ہاؤس'
۱۹۶۵ء۔ ۱۸۴ص۔ (پ)

۳۹۵۶۔ برق نوشاہی' ابوالکمال۔

فراق صفدر۔ بریڈ فورڈ: صوفی لیاقت حسین نوشاہی' ۱۹۸۳ء۔
۱۱۲ص۔ (پ)

۳۹۵۷۔ نامی' غلام دستگیر۔

پیغام شریعت۔ لاہور: دائرۃ الاصلاح' ۱۳۴۴ھ۔ ۳۲ص۔ (ا)

۳۹۵۸۔ احمد حسین قریشی قلعداری' ڈاکٹر۔

تذکرہ احوال و آثار خانوادہ ہائے عرفان و حکمت۔ گجرات: مصنف
۱۹۸۳ء۔ ۴۸+۱۷ص۔ (ا)

۳۹۵۹۔ فضل حسن عباسی چشتی نظامی' سید۔

آفتاب چشت۔ چکوڑی بھیلووال: صاجزادہ غلام محی الدین شاہ'
۱۹۸۸ء۔ ۱۲۸ص۔ (ا)

۳۹۶۰۔ علی اصغر چشتی' ابو مظہر۔

گلدستہ عورت۔ لاہور: بزم چشتیہ غنویہ' ۱۹۸۳ء۔ ۷۸ص۔ (ا)

۳۹۶۱۔ محمد مکرم احمد نقشبندی' مفتی۔

فتاوی رضویہ اور فتاوی رشیدیہ کا تقابلی مطالعہ۔ کراچی: ادارۂ
تحقیقات امام احمد رضا' ۱۹۹۰ء۔ ۹۶ص۔ (ا)

۳۹۶۲۔ کوثر نیازی' مولانا۔

امام احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ ایک ہمہ جہت شخصیت۔

لاہور: ادارۂ معارف نعمانیہ، ۱۹۹۰ء۔ ۱۶ ص۔ (ا)۔ (دو نسخے)

۳۹۶۳۔ اختر، محمد حنیف۔
فیصلہ چہار مسئلہ۔ لاہور: مرکزی مجلس امام اعظم، ۱۹۹۰ء۔ ۱۷ ص۔
(ا)
"نور، بشر، علم غیب اور حاضر و ناظر پر مدلل اور لاجواب کتاب" (
سرورق)

۳۹۶۴۔ عطاء اللہ بخاری۔
تنویر ظفر، سیرۃ آقاء ظفر علی۔ چکوڑی شریف: صاحبزادہ لال حسین
شاہ، ریاض حسین شاہ، ۱۹۷۴ء۔ ۲۴۰ ص۔ (ا)

۳۹۶۵۔ محمد فاخر بےخود محمدی، شاہ۔
رسالہ عقائد حقہ۔ الہ آباد: مطبع قدسی، ۱۳۴۴ھ۔ (ا)

۳۹۶۶۔ احمد بن زینی دحلان، السید۔
خنجر برہان، یعنی "رسالتہ فی کیفیتہ المناظرۃ مع الشیعہ و رد علیہم" کا
ترجمہ۔ لاہور: دائرۃ الاصلاح، ۱۳۴۳ھ۔ ۴۰ ص۔ (ا)

۳۹۶۷۔ تاج، منشی تاج الدین احمد۔
ہندوؤں سے ترک موالات یا اجمل خانی قریب۔ لاہور: انجمن حامی
اسلام، ۱۹۲۰ء۔ ۲۴ ص۔ (ا)

۳۹۶۸۔ محمد چراغ شاہ، سید۔
مکتوبات مطہرات۔ لاہور: محمد اعظم چشتی، ۱۹۴۷ء۔ ۴۸ ص۔ (ف)

۳۹۶۹۔ فیض احمد اویسی، مفتی محمد۔
آئینہ مودودی۔ بہاولپور: مکتبہ اویسیہ رضویہ (س۔ ن)۔ ۱۶ ص۔
(ا)

۳۹۷۰۔ اقبال، علامہ محمد۔

بانگ درا۔ لاہور: جاوید اقبال' ۱۹۴۴ء۔۳۳۶ ص۔ (ا)

۳۹۷۱۔ احسن' محمد۔

علامہ اقبالؒ کا کلام و پیام عکاسیات احسن میں۔ گجرات: مکتبہ احسن' ۱۹۷۰ء۔ ۱۶۰+ ۲ ص۔ (ا) (مصور)۔

۳۹۷۲۔ عبدالغنی تقی الدین ابی محمد بن عبداللہ بن علی بن سرور المقدسی۔

عمدة الاسلام من کلام خیر الانام' علق علیہا بعض الحواشی المرحوم السید محمد رشید رضا۔ لاہور: انصار السنتہ المحمدیتہ (س۔ ن)۔ ۱۱۱ ص۔ (ع)

۳۹۷۳۔ عطا محمد چشتی گولڑوی۔

عورت کی حکمرانی۔ ۱۹۹۰ء۔ ۵۶ ص۔ (ا)

اس پر دوسری کتابیاتی تفاصیل درج نہیں ہیں۔

۳۹۷۴۔ جمال سویدا' حکیم محمد نبی خان۔

پرتو جمال۔ لاہور: مجلس یادگار اجمل' ۱۹۹۰ء۔ ۱۳۵+۲ ص۔ (ا)

۳۹۷۵۔ اقتدار احمد خاں بدایونی نعیمی قادری۔

تنقیدات اقتدار بر نظریات اقبال۔ بریڈ فورڈ: مصنف' ۱۹۸۳ء۔ ۵۴ ص۔ (ا)

"ڈاکٹر سر محمد اقبال مرحوم کے اشعار و افکار' نثریات' نظمیات پر مختصر تبصرہ" (سرورق)۔

۳۹۷۶۔ مجید جامی۔

جام جامی' مجموعہ کلام۔ اسلام آباد: داستان پاک کاروان ادب' ۱۹۸۸ء۔ ۱۱۵ ص۔ (ا)

۳۹۷۷۔ عبدالمعبود الحسنی الحسینی السید۔

مہبط رحمت الٰہیہ' معروف بفیوضات امدادیہ۔ بہاولپور: مصنف (

س۔ ن)۔ ۱۵۱ ص۔ (ا)

۳۹۷۸۔ ظفر احمد عثمانی تھانوی۔

فضائل جہاد۔ لاہور: ادارہ اسلامیات، ۱۹۸۴ء۔ ۳۶ ص۔ (ا)

۳۹۷۹۔ برق نوشاہی، سید ابوالکمال۔

مختصر حالات زندگی حضرت نوشہ گنج بخش" موسوم، شجرہ شریف نوشاہی۔ ڈوگہ شریف: مکتبہ نوشاہیہ، ۱۹۸۵ء۔ ۲۱۶ ص۔ (ا)

۳۹۸۰۔ ڈارلنگ، ایم۔ ایل۔

مغربی پنجاب کے زمیندار اور ان کی اقتصادی حالت۔ لاہور: انفارمیشن بیورو، پنجاب (س۔ ن)۔ ۱۸ ص۔ (ا)

۳۹۸۱۔ ذوالفقار علی دیوبندی۔

عطر الوردہ فی شرح البردہ۔ دہلی: المطبع المجتبائی (س۔ ن)۔ ۹۷ ص۔ (ع۔ا)

۳۹۸۲۔ آثم، عبیداللہ۔

ہوائے زمانہ دوائے زمانہ (منظوم)۔ امرتسر: اختر ہند پریس، ۱۸۹۰ء۔ حصہ اول (۶۴ ص)۔ (ا)

۳۹۸۳۔ محمد بن عبدالوہاب التیمیمی۔

مختارات من الجامع الفرید ترجمہ از عطاء اللہ ثاقب لاہور: انصار السنۃ المحمدیہ (س۔ ن)۔ ۱۲۵ ص۔ (ا)

اس میں درج ذیل آٹھ رسالے شامل ہیں:۔

۱۔ کشف الشبہات ۲۔ مسائل الجاھلیۃ ۳۔ تفسیر کلمہ توحید ۴۔ معنی الطاغوت ۵۔ احکام الصلوۃ ۶۔ نواقض الاسلام ۷۔ اربع قواعد من قواعد الدین ۸۔ العقیدہ الطحاویۃ۔

۳۹۸۴۔ محمد یوسف البوری۔

الاستاد المودودی و شیئ من حیاتہ و افکارہ و یلیہ کشف الستر من الجماعۃ التبلیغیۃ۔ استانبول: مکتبۃ الحقیقۃ، ۱۹۹۰ء۔ مختلف صفحات۔ (ع)

اس کے آخر میں چند دیگر کتب سے انتخاب بھی شامل کیا گیا ہے۔

۳۹۸۵۔ ظہیر، احسان الٰہی۔

البھائیۃ، نقد و تحلیل۔ لاہور: ادارہ ترجمان السنۃ، ۱۹۸۴ء۔ ۳۷۱ ص۔ (ع)

3986. Zaheer, Ihsan Elahi

Qadiyaniat, an Analytical Survey. Lahore: Idara Tarjuman al-Sunnah, 1984. 307 p. (E.)

۳۹۸۷۔ سیوطی، امام جلال الدین۔

حسن المقصد فی عمل المولد، اردو ترجمہ از پروفیسر محمد طفیل سالک۔ لاہور: ادارہ معارف نعمانیہ، ۱۹۹۰ء۔ ۴۰ ص۔ (ا)

"میلاد شریف کی تاریخی و شرعی حیثیت" (سرورق)

۳۹۸۸۔ زید فاروقی، ابو الحسن۔

سہ رسائل معرفت افزا۔ دہلی: حضرت شاہ ابو الخیر اکاڈمی (س۔ ن)۔ ۴۸ ص۔ (ا)

اس میں درج ذیل تین رسالے شامل ہیں:۔

قومیت، ص۔ ۳، مقالہ، ص۔ ۱۷، مکالمہ، ص۔ ۴۴

۳۹۸۹۔ غلام محمود ہزاروی، قاضی۔

معلومات قرآن۔ حسن ابدال: محمد اظہار، ۱۹۸۵ء۔ ۲۴ ص۔ (ا)

۳۹۹۰۔ نجم الہدیٰ۔

مخزن الانوار۔ بڑودہ: کلیمی پریس (س۔ ن)۔ ۵۶ ص۔ (ا)

۳۹۹۱۔ دانش، زیارب علی۔
انوار العقائد۔ موہڑہ میراں: مصنف، ۱۹۹۰ء۔ ۲۴ ص۔ (ا)

۳۹۹۲۔ توکلی۔
رسالہ معراج النبی بتقریب عید میلاد النبی (فداہ ابی و امی)۔ لاہور:
انجمن نعمانیہ ہند، ۱۳۳۹ھ۔ ۲۳ ص۔ (ا)

۳۹۹۳۔ امیر شاہ قادری گیلانی، سید محمد۔
ذکر الٰہی، قرآن مجید و احادیث مبارکہ کی روشنی میں۔ پشاور: ادارۂ
اشاعت و تبلیغ الاسلام، ۱۹۹۰ء۔ ۳۰ ص۔ (ا)

۳۹۹۴۔ محمد سلطان شاہ، سید۔
مرزا غلام احمد قادیانی کے جھوٹے دعوے۔ پنڈی کوٹ: مرکزی
انجمن غلامان چشتیہ (س۔ ن)۔ ۱۶ ص۔ (ا)

۳۹۹۵۔ محمد بن عبدالوہاب التمیمی۔
کتاب التوحید، اردو ترجمہ از عطاء اللہ ثاقب۔ لاہور: انصار السنۃ
المحمدیۃ (س۔ ن)۔ جلد اول (۲۶۳ ص)۔ (ع۔ ا)

۳۹۹۶۔ سیوطی، جلال الدین۔
تحفۂ مومن مع حاشیہ ہدیہ محسن، ترجمہ از مفتی محمد غلام سرور۔
ساہیوال: مکتبہ فریدیہ (س۔ ن)۔ ۷۰ ص۔ (ا)
"مایہ ناز کتاب "بشری الکئیب بلقاء الحبیب" کا اردو ترجمہ"
(سرورق)

۳۹۹۷۔ نور محمد ابن قاضی عبدالکریم، قاضی۔
جمال الملۃ والدین فی رد عقائد الوہابیین۔ بمبئی: مطبع کریمی،
۱۳۲۷ھ۔ ۵۶ ص۔ (ا)
(۲) خلیل احمد۔ عقائد علمائی دیوبند اور علمائی حرمین کا فتویٰ۔

سہارنپور: سید ظہور الحق (س۔ن)۔ ۵۶ ص۔ (ا)

"رسالہ المہند کا اردو حصہ" (سرورق)

۳۹۹۸۔ عبدالستار نیازی۔

ایوان اسمبلی کی وہ معرکہ تقریر جو حضرت مولانا عبدالستار خان صاحب نیازی... نے پنجاب مسلم پردہ بل پیش کرتے ہوئے ارشاد فرمائی۔ لاہور: حکیم محمد انور بابر (س۔ن)۔ ۲۴ ص۔ (ا)

(۲) مغربی پاکستان اسمبلی کی ناپاک جسارت۔ لائلپور: انجمن اشاعۃ السنۃ (س۔ن)۔ ۸ ص۔ (ا)

۳۹۹۹۔ (۱) برق نوشاہی، سید ابو الکمال۔

زرد رنگ کی شرعی حیثیت۔ بریڈ فورڈ: لیاقت حسین نوشاہی، ۱۹۸۵ء۔ ۳۲ ص۔ (ا)

(۲) فضل، صوفی فضل احمد۔ سہ حرفی فراق نوشاہی مع باراں ماہ نوشاہی۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین (س۔ن)۔ ۱۶ ص۔ (پ)

(۳) برق نوشاہی، سید ابو الکمال۔ فریاد امانت۔ ڈوگہ شریف: ناظم شعبہ نشر و اشاعت مرکزی بزم نوشاہی، ۱۹۸۴ء۔ ۳۲ ص۔ (پ)

"تحفے چند بروفات آمنہ بی بی زوجہ امام دین ٹھلہ آف ڈوگر شریف و کنیز بیگم زوجہ امانت علی ٹھلہ آف ڈوگہ شریف" (سرورق)

(۴) ایضاً۔ سی حرفی موسوم بہ عرفان نوشاہی۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین، ۱۹۸۴ء (؟)۔ ۱۶ ص۔ (پ)

"ہدیہ عقیدت بحضور قطب الکونین سخی سید معروف شاہ قادری خوشابی" (سرورق)

(۵) قدسی نوشاہی، مولوی سعید محی الدین۔ سی حرفی انوار شاہی... مع شجرۂ شریف قادریہ نوشاہیہ۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین

(س۔ ن)۔ ۱۶ص۔ (پ)

(۶) محمود شاہ قادری بخاری، سید۔ باراں ماہ نوشاہی مع منقبت حضرت نوشہ پیر۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین (س۔ ن)۔ ۱۶ ص۔ (پ)

(۷) برق نوشاہی، سید ابو الکمال۔ سیادت اہل بیت۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین نوشاہی (س۔ ن)۔ ۱۶ ص۔ (ا)

(۸) ایضاً۔ وچھوڑا موت۔ بریڈ فورڈ: مولوی لیاقت حسین (س۔ ن)۔ ۸ ص۔ (پ)

۴۰۰۰۔ انجمن اسلامیہ پنجاب۔

لاہور: رفیق ہند پریس (س۔ ن)۔ ۳۰+۶+ ۱۲ ص۔ (ا)

اس کا سرورق موجود نہیں ہے۔ اس میں انجمن کا مختصر تعارفی حال، اسمائے عہدہ داران انجمن اسلامیہ پنجاب لاہور اور انجمن کے قواعد و ضوابط شامل ہیں۔

۴۰۰۱۔ (۱) مسعود احمد، محمد۔

دعائے خلیل صلی اللہ علیہ وسلم۔ لاہور: ادارۂ معارف نعمانیہ، ۱۹۹۰ء۔ ۲۸ص۔ (ا)

(۲) احمد رضا بریلوی، امام۔ معین مبین بہر دور شمس و سکون زمین۔ لاہور: بزم عاشقان مصطفیٰ ﷺ، ۱۹۹۰ء۔ ۱۶ ص۔ (ا)

"امریکی منجم پروفیسر البرٹ ایف پورٹا کی پیش گوئی کا رد" (سرورق)۔

۴۰۰۲۔ (۱) اثری، عنایت اللہ۔

انعم البلیغ (فی) حیاۃ التبلیغ۔ گجرات: مصنف، ۱۹۶۳ء۔ ۱۹۲ص۔ (حصہ دوم)۔ (ا)

حصہ دوم: " پنجاہ و دو سالہ کیف سرگذشت" (سرورق)

(۲) ایضاً۔ الرفد البلیغ (فی) حیاۃ التبلیغ۔ گجرات: مصنف،

۱۹۶۸ء۔ ۱۴۲ص۔ (حصہ سوم)۔ (ا)

حصہ سوم: " ہفتا دو سالہ خفاء حیات نوشتہ ما" (سرورق)

(۳) ایضاً۔ الوفر البلیغ (فی) حیاۃ التبلیغ۔ گجرات: مصنف،

۱۹۷۱ء۔ ۹۸ص۔ (حصہ چہارم۔ (ا)

(۴) ایضاً۔ الخفر البلیغ (فی) حیاۃ التبلیغ۔ گجرات: مصنف،

۱۹۷۳ء۔ ۸۲ص۔ (حصہ پنجم)۔ (ا)

(۵) ایضاً۔ الرکع البلیغ (فی) حیاۃ التبلیغ۔ گجرات: مصنف،

۱۹۷۵ء۔ ۱۹۴ص۔ (ا)

(۶)۔ ایضاً۔ البصر البلیغ (فی) حیاۃ البلیغ۔ معجزات: مصنف،

۱۹۷۷ء۔ ۲۱۶ص۔ (ا)

۴۰۰۳۔ (ا) رومی، جلال الدین۔

اکسیر اعظم۔ یعنی دیوان شمس تبریز اور دیوان ولی رام، توحید و خدا

شناسی میں۔ گوجرانوالہ: گیان پریس (س۔ ن)۔ ۱۱۱ص۔ (ف)

(۲) ولی رام۔ دیوان۔ گوجرانوالہ: گیان پریس (س۔ ن)۔ ۴۶

ص۔ (ف)

۴۰۰۴۔ معارف رضا، کراچی، شمارہ ۱۰ (۱۹۹۰ء/ ۱۴۱۱ھ)

۴۰۰۵۔ المعلم، لاہور، نظریہ پاکستان نمبر (۱۹۹۰ء)۔ (ا)

۴۰۰۶۔ الوار الصوفیہ، لاہور، شمارہ ۱؟ (جون ۱۹۱۴ء۔ (ا)

۴۰۰۷۔ تہذیب النسوان، لاہور، جلد ۳۱، شمارہ ۳۵:

میلاد نمبر (یکم ستمبر ۱۹۲۸ء)، جلد ۳۲، شمارہ ۵۰ (۱۴۔ دسمبر ۱۹۲۹ء)، جلد ۳۳، شمارہ ۳۱

میلاد نمبر (۲ اگست ۱۹۳۰ء)۔ (ا)

۴۰۰۸۔ القول السدید' لاہور' جلد ا' شمارہ ا ( ربیع الاول ۱۴۱۱ھ ر ستمبر ۱۹۹۰ء)۔ (ا)

۴۰۰۹۔ گلدستہ سخن' لاہور' شمارہ ۲ ( فروری ۱۸۸۱ء)

۴۰۱۰۔ کریسنٹ' لاہور: سالنامہ ( ۱۹۳۳ء)۔ (ا)

۴۰۱۱۔ کائنات' پانی پت ( جنوری' فروری ۱۹۲۶ء)۔ (ا)

۴۰۱۲۔ تعلیم و تربیت' لاہور' جلد ۳' شمارہ ۵ ( مئی ۱۹۳۰ء)۔(ا)

۴۰۱۳۔ مجلہ' کراچی: امام احمد رضا کانفرنس (۱۹۹۰ء)۔ (ا)

4014- Mathematical Forum, Lahore,

Vol - I, No.2 (1990)

۴۰۱۵۔ ملتان روڈ نیوز' لاہور'

جلد ا' شمارہ ۲۳: راجا غلام محمد نمبر (۲۵ مئی ۱۹۹۰ء)۔ (ا)

۴۰۱۶۔ محمد اسماعیل خوارزمی۔

زبدۃ الطب۔ سال کتابت: ۱۲۵۵ھ۔ اوراق: ۳۵۱ ( قلمی)۔ (ع)

اس مخطوطے کی اہمیت کے بارے میں محترم حکیم صاحب راقم السطور کے نام ایک خط مکتوبہ ۲۳ جنوری ۱۹۹۱ء میں لکھتے ہیں۔:
" یہ بڑا نادر خطی نسخہ ہے۔ آج تک یہ کتاب چھپی نہیں اور نہ ہی اس کا ترجمہ ہوا ہے۔ خطی نسخے بھی بہت کم لائبریریوں میں پائے جاتے ہیں۔" اس کے علاوہ ایک نوٹ میں حکیم صاحب کی جانب سے یہ معلومات بھی دی گئی ہیں... " اس کا ایک نسخہ رضا لائبریری' رام پور میں موجود ہے ... اور دوسرا نسخہ اسلامیہ کالج' پشاور کی لائبریری میں محفوظ ہے۔" اس اعتبار سے یہ نسخہ بہت اہمیت کا حامل ہے۔

۴۰۱۷۔ عنایت اللہ چشتی۔

سید احمد بریلوی بحیثیت انگریز دوست یا انگریز دشمن؟ بے لا

